"بات ضرور ہوگی مگر محفوظ اور کھلی جگہ پر۔ بند دیواروں کا کوئی بھروسا نہیں۔ ابھی تو میں یہ جاننے کے لیے بے چین ہوں کہ تمہارا تعاقب اتنا آسان کیسے ثابت ہوا اور پھر تم گیتا کے گھر میں کیسے داخل ہوئیں۔"

"تار کے ذریعے قفل شکنی کی مشق کبھی کبھی بہت کام آتی ہے۔ بہرحال یہ سب باتیں اب کہیں اور ہی ہوں گی اب ہمیں چائے منگوالینی چاہیے۔"

چائے کے لیے آرڈر دیتے ہوئے میں نے گزرے ہوئے واقعات کو سرسری طور پر اپنے دل میں دہرایا تو میرا دل دھک سے رہ گیا۔ وہ پوری واردات اتنی بے داغ نہیں تھی جتنی میں سمجھ رہا تھا۔ میرے خلاف دو سے زیادہ مضبوط گواہ ابھی بھی زندہ تھے۔ ان کی گواہی مجھے پھانسی کے پھندے تک لے جاسکتی تھی۔ گیتا کے مکان کے کچن میں اومنیز کے ڈبے ڈسٹ بن میں موجود تھے۔ میں دیر تک گیتا کے ساتھ وہاں رکا رہا تھا اور پھر وہ ٹیکسی ڈرائیور بھی تھا جس نے ہمیں کینسنگٹن اسٹریٹ اومنیز کے راستے گیتا کے گھر تک پہنچایا تھا۔

میری پریشانی سے باخبر ہوتے ہی ویرا کی پیشانی پر تردد آمیز لکیریں ابھر آئیں۔

"اس ایڈونچر کا آغاز کرتے ہوئے ہم دونوں ہی بھول گئے تھے کہ اس وقت ہم اول خان کے پاکستان میں نہیں بلکہ شہزادی ڈیانا کے انگلستان میں ہیں جہاں بیشتر کام قانون اور ضابطوں کے تحت کیے جاتے ہیں۔ کسی پر شہزادی کی خاص نظر ہو تو چشم پوشی بھی کرلی جاتی ہے" ویرا متردد لہجے میں کہنے لگی "تم ڈیانا کے عاشق ہو نہ میں اس کی سہیلی۔ پھر اب ہمیں کیوں کوئی رعایت ملے گی؟"

"تم نے پتے کی بات کہی ہے" میں نے خوش ہوکر جواب دیا۔ "شاہوں کے دیس میں ایک یہی سب سے بڑی خرابی ہوتی ہے کہ ان کے مقربین اخلاق اور قانون کی ہر پابندی سے ماورا ہوتے ہیں' دوسروں کو قانون بلاامتیاز ایک ہی کڑک لکڑی سے ہانکتا ہے۔"

"کاش تم ڈینی کے بجائے برٹش آرمی کے کوئی ریٹائرڈ اور گنجے میجر ہوتے تو تمہیں بھی چوری چھپے شہزادی کی رومان انگیز خواب گاہ میں داخلے کا حق حاصل ہوتا اور پھر تم کو وہ طلسماتی فقرے معلوم ہوجاتے جو بکنگھم پیلس کے مضافات میں چوکیداری کرنے والے چاق و چوبند گھڑسواروں کو پلک جھپکتے میں گونگا' بہرا اور نابینا بنادیتے ہیں۔"

ویرا کے وہ فقرے اس قدر کاٹ دار تھے کہ ذرا سی دیر کے لیے میں اپنی مصیبت کو بھول گیا۔ میں نے چبھتی ہوئی آواز میں کہا "تمہارے ایک ایک لفظ سے حسد اور رقابت کی بو آرہی ہے۔ تم ڈیانا سے جلتی کیوں ہو۔ وہ اتنی بری اور بدنام تو نہیں ہے۔"

"مجھے اس سے جلنے کی کوئی ضرورت نہیں۔ اس نے چارلس کی بیوی بننے تک بھی چار چھ مردوں سے دوستی کی ہوگی۔ میں اب تک جن مردوں کو اپنا کھلونا بناکر ٹھوکروں سے اڑاچکی ہوں ان کی تعداد بھی مجھے یاد نہیں ہے۔ وہ میرے قدموں کی خاک بھی نہیں ہے۔ تم میری بات لکھ لو کہ یہ عورت کسی نکھٹو عاشق کے چکر میں پڑ کر پورے شاہی خاندان کو برباد کردے گی۔"

یہ پرانی بات ہے۔ ان دنوں شہزادی کی خلوتوں اور پُرخوریوں کی کہانیاں اخباروں کی زینت نہیں بن سکی تھیں مگر وہ ویرا جیسی ایک خالص مغربی لڑکی کا وجدان بول رہا تھا۔ اس وقت بے اعتبار محسوس ہونے والے ویرا کے فقروں نے چند ہی برس میں اپنی سچائی منوالی۔ ڈیانا شاہی ٹھاٹ باٹ میں بندھ کر رہنے والی مقدس گائے نہیں تھی' وہ جذبوں اور ارمانوں کی چتا میں سلگتی ہوئی ایسی آگ تھی جو اماوس کے زہرہ گداز اندھیروں میں بھی لپک لپک کر ہر راہی کو اپنی طرف بلاتی تھی۔

ویرا جذبات کی روانی میں جو کچھ کہہ گئی' اس نے مجھے اندر سے مجروح کردیا۔ میں نے کمزور سی آواز میں پوچھا "تو کیا تم کسی عورت کی کامیابی کا حساب صرف اسی بات سے لگاتی ہو کہ اس نے اپنی آرزوؤں کی سیج سجانے کے لیے کتنے مردوں کو پامال کیا ہے؟"

"مغرب میں یہ حساب لگانے کا ایک معروف پیمانہ ہے" اس نے بہت سکون اور تحمل سے جواب دیا۔ "کہیں کہیں یہ غلط بھی ہوجاتا ہے۔ عورت کا واسطہ تم جیسے ضدی اور ہٹ دھرم شخص سے پڑجائے تو وہ ہر بار جیت کر بھی خود کو اندر سے کھوکھلا اور شکست خوردہ محسوس کرتی ہے۔ وہ خود کو ایک نازک خربوزے کے مانند سمجھنے پر مجبور ہوجاتی ہے۔ سمجھتے ہو ناکہ خربوزہ کیا ہوتا ہے؟ چھری سے سوگنا زیادہ وزنی ہونے کے باوجود یہ جب بھی چھری پر گرتا ہے' اپنے وجود پر ایک نیا زخم پاتا ہے۔ چھری اس پر گرتی ہے تو زخم ہی زخم لگاتی ہے۔ بات ذرا باریک ہے مگر تم کو میرا مفہوم سمجھ لینا چاہیے۔"

"اس وقت تم نے اچانک ہی جلی کٹی باتیں شروع کردی ہیں" میں نے کہا۔

"پھر کیا کروں؟" وہ غصیلی نظروں سے میری طرف دیکھتے ہوئے بولی "میرے ساتھ ایک بستر پر بیٹھتے ہوئے بھی تم کو اپنی پارسائی پامال ہوتی نظر آرہی ہے اور گیتا جیسی آوارہ عورت کے ساتھ تم مزے سے وقت گزارتے رہے۔ آخر میں تمہارا پیچھا کیوں کررہی تھی؟ تمہیں بچانے کیوں پہنچی؟ تم سے میرا تعلق یا رشتہ کیا بنتا ہے؟ تم بھاڑ میں جاؤ اور جو جی چاہے' کرتے رہو۔"

"اوہ' ویرا ڈارلنگ!" میں نے دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھام کر کہا "تم بلاوجہ جذباتی ہورہی ہو۔ تم نے خود دیکھا تھا کہ میں گیتا کے گھر میں دو ہولناک ریوالوروں کی زد پر تھا۔ تم نے پیچھے سے آکر گورے کی پشت پر لات نہ جمائی ہوتی تو میں اس وقت کہیں اور ہوتا۔ میں عیاشی کے لیے وہاں نہیں گیا تھا۔ گیتا غیر محسوس طریقے پر مجھے ہانک کر وہاں لے گئی تھی۔"



"تمہارا یہ جھوٹ زیادہ دیر تک قائم نہیں رہ سکے گا" ویرا زہریلی آواز میں بولی "میرے پہنچنے سے پہلے وہاں بہت دیر تک خون سنانے کا راج رہا تھا۔ پتا نہیں اس دوران میں تم نے وہاں کیا گل کھلائے ہوں گے۔ اب گیتا کی پوسٹ مارٹم کی رپورٹ آئے گی تو دودھ کا دودھ اور پانی کا پانی ہوجائے گا۔ ہوس سائڈ والے عورتوں کے قتل کی وارداتوں میں سب سے زیادہ دھیان جنسی تشدد اور جسمانی ایذا رسانی پر دیتے ہیں۔ وہ لاشیں دریافت ہوتے ہی سب پول کھل جائے گی۔"

ویرا کی طرف سے وہ بدگمانی کی انتہا تھی۔ اس کے رشک و حسد سے ایسی عورت بھی محفوظ نہیں رہ سکی تھی جو تھوڑی ہی دیر پہلے زندگی کی ساری رعنائیوں سے اپنا رشتہ توڑ کر موت کی گمنام وادیوں میں جاچکی تھی۔ اس وقت ویرا کی ذہنی رو کچھ زیادہ ہی بہک گئی تھی۔

"مجھے شبہ ہورہا ہے کہ تم پر ذہنی دورے پڑنے لگے ہیں۔ ڈیانا کی بات کرتے کرتے تم اچانک بہکی ہو ورنہ اس سے پہلے تم نارمل نظر آرہی تھیں۔"

"مجھے اس پر غصہ آگیا تھا" اس نے کوئی لگی لپٹی رکھے بغیر اقرار کیا اور کہا "وہ شاہی مشاطاؤں سے اپنی آنکھوں میں آئی پنسل کے ڈورے بکھیرتی ہے' پلکوں کو مسکارا سے بوجھل اور سیاہ کرکے خمار آلودہ کرتی ہے اور دو چار سو جواں سال مردوں کو تاڑتی ہے تو صاحب' آدھ پرنس چارلس کے لیے چیلنج بنتا ہے' میں روم میں سوئمنگ پول سے نہا کر نکلتی تھی تو میرے دھلے ہوئے چہرے اور بے داغ آنکھوں میں جھانک کر ہر شخص سانس لینا بھول جاتا تھا۔ پتا نہیں اسے کیوں اور کس لیے اتنی اہمیت دی جاتی ہے۔"

ویرا جو کچھ کہہ رہی تھی' وہ درست ہی تھا۔ روم میں اسے رئیس زادوں کو پھانسنے کی تربیت دینے والا ڈان مرسیانو کے روپ میں خود اس کا باپ' جمی لائیڈ تھا۔ مجھے وہ بات بے ساختہ یاد آگئی لیکن ویرا کی مزید برہمی کے خوف سے میں اس کا حوالہ دینے کی ہمت نہیں کرسکا۔ میں نے رسانیت سے کہا "ہیرا کھڑ سے ہی بنایا جاتا ہے مگر کھڑ کے کوئی دام نہیں ہوتے۔ ترشے ہوئے ہیرے کو ہر جوہری آنک لیتا ہے۔ ڈیانا شاہی خاندان میں قدم رکھتے ہی آنکھوں کا تارا بن گئی تھی۔ اب تم بھی میرا پیچھا چھوڑ کر کسی شاہ یا شہزادے کو تاک لو تو تم بہت جلد ڈیانا بی بی کو پیچھے چھوڑ دوگی۔"

وہ استہزائیہ انداز میں بے ساختہ ہنس پڑی "میں تمہارا پیچھا کیسے چھوڑ دوں؟ میں شاہ اور شاہزادوں کا پیچھا کرنے والی نہیں ہوں۔ جسے چاہتی ہوں اسے شاہ بنادینا چاہتی ہوں لیکن تم ہو کہ اندھیروں میں اپنا سر ٹکراتے پھررہے ہو۔ ہاتھ میں آئے ہوئے ہر دلگداز وجود کو کسی دیوی کا سراپا سمجھ کر مسحور ہوجاتے ہو۔ میری ذرا بھی پروا نہیں کرتے۔"

"میری سمجھ میں نہیں آتا کہ میں تمہارا یہ وہم کیسے دور کروں؟" میں نے زچ ہوکر کہا۔

"میں مانتی ہوں کہ غزالہ تمہاری محبوبہ اور بیوی ہے" اس کی آواز یکایک نرم اور دھیمی ہوگئی۔ وہ کہہ رہی تھی "تم مجھے غزالہ نہ سمجھو لیکن ان عورتوں جیسا تو سمجھو جنہیں تم پسند کرتے ہو اور ان کے فراق میں دربہ در مارے مارے پھرتے ہو۔"

"یہ تم کن عورتوں کا ذکر کررہی ہو؟" میں نے غصے میں سوال کیا۔

"دور کیوں جاتے ہو۔ ابھی گیتا کا قصہ ہی تازہ ہے" اس نے میرے غصے کا ذرا بھی اثر لیے بغیر مکمل بے پروائی سے جواب دیا۔

"شٹ اپ!" میں نے ہلکی سی غراہٹ کے ساتھ کہا "گیتا کا قصہ تمہاری تجویز کے ساتھ ختم ہوچکا ہے۔ اس کی پوسٹ مارٹم رپورٹ آنے تک تم اس بارے میں اپنی زبان بند رکھوگی۔"

"ابھی تک تم اپنے دکھڑے سنائے جارہے ہو۔ تم نے ایک بار بھی یہ جاننے کی کوشش نہیں کی کہ ہائیڈ پارک سے ساؤتھ آل تک تمہارے تعاقب میں مجھ پر کیا بیتی تھی" گرفت میں آتے ہی ویرا نے کسی چکنی مچھلی کی طرح اچانک اپنا پینترا بدل لیا۔ اس کے لہجے میں شکایت کا عنصر ابھر آیا تھا۔

"اگر تمہارے دماغ پر سے ڈیانا کا بھوت اترچکا ہو تو میں یہ قصہ ضرور جاننا چاہوں گا۔"

"وہ لنگور کا بچہ تمہارا اور گیتا کا تعاقب کررہا تھا' میں اس کے پیچھے تھی۔" اس نے ایک گہرا سانس لے کے کہا "یہ قسمت کی بات تھی کہ مجھے شمال میں گلاسگو سے آیا ہوا ایک سادہ لوح ٹیکسی ڈرائیور ٹکرایا اور میں نے اسے اپنے بوائے فرینڈ کی ظالمانہ بے وفائی کی کہانی سناکر تعاقب پر آمادہ کرلیا لیکن جب تم لوگ اومینز پر رکے تو گورے کی ٹیکسی بہت غلط مقام پر رکی اور ہمیں آگے جاکر رکنا پڑا۔ اس موقع پر مجھے ڈر تھا کہ کہیں میں دونوں ٹیکسیوں کا سراغ ہی نہ کھو بیٹھوں....."

"یہ ایک معمولی سی الجھن تھی" میں نے اس کی بات کاٹ کر کہا "آدمی جب کسی اور کی مرضی پر عمل کررہا ہو تو ایسا ہوتا ہی رہتا ہے۔ غنیمت ہے کہ تم بھٹکے بغیر گیتا کے گھر تک پہنچ گئیں۔ میں صرف یہ جاننا چاہتا ہوں کہ تمہیں گھر میں داخل ہونے میں اتنی تاخیر کیوں ہوئی؟"

وہ کچھ سوچ کر ہنس پڑی پھر بولی "وہ بلی اور چوہے کا کھیل تھا۔ تم دونوں مکان کے اگلے دروازے سے اندر داخل ہوئے اور وہ گورا کچن گارڈنز والے عقبی حصے میں گھس کر بیٹھ گیا۔ شاید وہ گیتا کی طرف سے کوئی اشارہ ملنے کے انتظار میں جھاڑیوں میں دبکا بیٹھا تھا۔ اس کے اندر جائے بغیر میں کچھ بھی نہیں کرسکتی تھی۔ میرے لیے خود کو دوسروں کی نظروں سے بچائے رکھنا مشکل ہورہا تھا۔"

وہ سچویشن ذہن میں آتے ہی مجھے مان لینا پڑا کہ ویرا کا وہ کام واقعی بہت کٹھن تھا۔ اس آباد علاقے میں وہ اپنی ذرا سی بھی بے

احتیاطی کے نتیجے میں لوگوں کی نظروں میں آسکتی تھی۔

وہ کہتی رہی "تم لوگوں تک پہنچنے سے پہلے مجھے تین بار پچھلی گلی کا جائزہ لینا پڑا۔ اس دوغلے گورے کے غائب ہوتے ہی میں گیتا کے گھر کے پچھلے دروازے پر پہنچی اور اندر کی سن گن لینے کے بعد دروازے کے ہضمی قفل پر ایک زنگ خوردہ تار سے طبع آزمائی کی۔ اس کے بعد کام آسان تھا۔"

"ابھی تک تم نے جو کچھ بتایا ہے وہ اطمینان بخش ہے۔ اگر تم اسی بھاگ دوڑ کا شکوہ کررہی ہو تو یہ تمہاری زیادتی ہے۔ مشکل وقت میں نے گزارا ہے۔ دو بھرے ہوئے ریوالوروں کے سائے میں بڑے بڑے سورما چوکڑی بھول جاتے ہیں۔ میں نے آخر تک ان کا مقابلہ کیا۔"

"لندن کی سڑکوں پر کسی کا تعاقب در تعاقب اتنا آسان نہیں ہے۔ ہر لمحے مجھے کراچی یاد آرہا تھا۔ وہاں میں نے خود کو کبھی بے یارومددگار محسوس نہیں کیا۔"

"بات قابل فہم ہے" میں نے سہلاتے ہوئے دھیرے سے کہا۔ "وہاں سلطان شاہ تمہارا یار ہے اور اول خان مددگار۔ یہاں میدان بالکل صاف ہے۔ وہ مزے تو مدتوں یاد آتے رہیں گے۔"

"جن لوگوں کو ہم بہت دور چھوڑ آئے ہیں ان کا ذکر ایسی بے رحمی سے مت کرو۔ ان کی کمی قدم قدم پر محسوس ہوگی۔ مجھے فکر یہ ہے کہ میرے ٹیکسی ڈرائیور نے بھی مجھے بہت قریب سے دیکھا تھا۔ اسے سوچنے کا موقع نہ دینے کے لیے میں سارے راستے اس سے لچھے دار باتیں کرتی رہی تھی۔ وہ مجھے بھول نہیں سکے گا۔ ٹیلی وژن پر یا اخبار میں مرنے والے کی تصویر دیکھتے ہی اس کا ذہن میری طرف جائے گا۔"

میرے ذہن میں تشویش نے ڈیرے ڈال دیے۔ رواداری سے بھرپور اور مہذب معاشرے میں جرم کا ارتکاب کرکے قانون کے لمبے ہاتھوں سے محفوظ رہنا واقعی ایک دشوار کام ہوتا ہے۔

اس وقت تک مجھے سب سے زیادہ فکر گیتا کے کچن کے ڈسٹ بن میں پڑے ہوئے اومیسز کے کھانے کے خالی ڈبوں اور تھیلوں کی تھی۔ "آناً فاناً میں" میں نے اس بارے میں بہت کچھ سوچ لیا تھا۔ دہرے قتل کی وہ واردات نہایت خاموشی اور رازداری سے ہوئی تھی۔ جب تک باہر سے کوئی شخص گیتا کے گھر نہ پہنچتا' اس کا راز فاش ہونا ممکن نہیں تھا۔ میں ارادہ کرچکا تھا کہ دوبارہ خاموشی سے وہاں پہنچ کر مطلوبہ چیزیں سمیٹوں اور احتیاط سے واپس لوٹ آؤں لیکن ویرا کی گفتگو سننے کے بعد میں نے وہ خطرہ مول لینے کا ارادہ ترک کردیا۔ ہمارے لیے اومیسز ریستوران کے خالی اور بے ڈبوں سے زیادہ خطرناک وہ دو ڈرائیور تھے جنہوں نے ہمیں الگ ٹیکسیوں میں کینسنگٹن روڈ سے ساؤتھ آل پہنچایا تھا۔

میں اس وقت صرف یہ دعا ہی کرسکتا تھا کہ ان ڈرائیوروں کو قتل کے بارے میں زیادہ تفصیل کا علم نہ ہو اور ان کا احساس ذمے داری بیدار نہ ہونے پائے۔

"کیوں نہ ہم لندن سے کہیں اور نکل چلیں؟" ویرا نے اچانک ایک احمقانہ تجویز پیش کی۔

"اب اس موضوع کو یہیں ختم کردو" میں نے گہری سنجیدگی سے کہا "میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ ان باتوں کے لیے یہ جگہ مناسب نہیں ہے۔ جو ہونا تھا وہ ہوگیا۔ اب ہمیں ترح بہ تقدیر ہو کر پردۂ غیب سے ظہور میں آنے والے واقعات کا انتظار کرنا ہے۔"

ویرا نے بھنا کر مجھے منہ چڑایا اور ٹیلی وژن کھول کر اس کے سامنے جا بیٹھی۔

میں نے بستر پر دراز ہوکر سگریٹ سلگائی اور گہری سوچ میں ڈوب گیا۔

میں نے ویرا کو بولنے سے روک دیا تھا۔ زبانوں کو لگام دی جاسکتی تھی لیکن ذہن کو سوچنے سے باز نہیں رکھا جاسکتا تھا۔ خاموشی اور یکسوئی کے لمحات میسر آتے ہی میرے ذہن میں کے تیزی سے پھیلتے ہوئے جال کی طرح اندیشے اور وسوسے سر ابھارنے لگے۔

انگلینڈ ایسا ملک نہیں ہے جہاں حکام جرائم کو مفادِ عامہ کے نام پر چھپا کر "سب ٹھیک ہے" کا ڈھنڈورا پیٹ سکیں۔ وہاں ہونے والے ہر جرم کی صرف اس بنا پر معقول تشہیر کی جاتی ہے کہ جرم کے محرکات اور مجرم کی ذات کے بارے میں زیادہ سے زیادہ معلومات یا شہادتیں مل سکیں۔ قانون کی مدد کے لیے عوام کی میں سے رضاکارانہ طور پر آگے آنے والوں کے ساتھ پولیس کا رویہ آمرانہ نہیں' خادمانہ ہوتا ہے۔ اسی وجہ سے ہر باشعور اپنے طور پر آگے آکر معمولی سے معمولی نکتے پر بھی اپنے خیالات کا اظہار کرنے میں جھجک محسوس نہیں کرتا۔

اس وقت تک گیتا اور اس کے دوغلے حمایتی کے قتل کا افشا نہیں ہوا تھا مگر میں ویرا کی اس رائے سے پوری طرح متفق تھا کہ بھید کھلتے ہی پورے شہر میں ایک بھونچال سا آجائے گا اور ٹیلی وژن سے لے کر اخبارات تک میں کئی دنوں بلکہ ہفتوں تک سنسنی خیز واقعہ سرفہرست چھپتا رہے گا

اس دلچسپ ترین داستان کے بقیہ واقعات سترہوں حصے میں ملاحظہ فرمائیں جو کہ مارچ 2007ء شمارے میں